سہیل







بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# تنظیم المدارس (اہلسنّت) پاکستان

ضمنی امتحان شھادۃ العالمیۃ (ایم اے سال اول) برائے طلباء سال ۱۴۳۶ھ/2015ء

وقت: تین گھنٹے | پہلا پرچہ : علم الکلام | کل نمبر: 100

نوٹ: کوئی سے چار سوال حل کریں۔

سوال نمبر1 (الف) فقہ، اصول فقہ اور کلام کی تعریفات شرح عقائد کی روشنی میں لکھیں۔ ۱۵

(ب) علم کلام کی وجوہات تسمیہ میں سے تین وجوہ شرح عقائد کی روشنی میں لکھیں۔ ۱۰

سوال نمبر2 فالحکم بثبوت حقائق الأشیاء یکون لغوا بمنزلۃ قولنا الأمور الثابتۃ ثابتۃ.

(الف) مذکورہ عبارت ایک اعتراض ہے آپ اعتراض وجواب کو تفصیل سے نقل کریں۔ ۱۵

(ب) خلافا للسوفسطائیۃ سوفسطائیوں کے گروہ شرح عقائد کی روشنی میں بیان کریں؟ ۱۰

سوال نمبر3 فالأعیان مایکون لہ قیام بذاتہ.

(الف) مذکورہ عبارت کی وضاحت کریں۔ ۱۰

(ب) برہان تطبیق اور برہان تمانع کی مکمل وضاحت زیب قرطاس کریں۔ ۱۵

سوال نمبر4 (الف) صفت ارادہ کے متعلق فلاسفہ، نجاریہ، بعض معتزلہ اور کرامیہ کا مؤقف مع رد لکھیں۔ ۱۵

(ب) ثبوت شفاعت پر قرآن واحادیث سے دلائل نقل کریں۔ ۱۰

سوال نمبر5 (الف) ایمان کے بارے میں شمس الائمہ، فخر الاسلام اور جمہور محققین کا مؤقف قلم بند کریں۔ ۱۵

(ب) مراتب معراج اور ہر ایک کے منکر کا حکم بیان کریں۔ ۱۰




بسم اللہ الرحمٰن الرحیم



# تنظیم المدارس (اہلسنّت) پاکستان

ضمنی امتحان شہادۃ العالمیۃ (ایم اے سال اول) برائے طلباء سال ۱۴۳۶ھ/2015ء

وقت: تین گھنٹے | دوسرا پرچہ : علم الفرائض | کل نمبر: 100

آخری سوال لازمی ہے باقی میں سے کوئی دو سوال حل کریں۔

سوال نمبر1۔ (الف) حجب حرمان، حجب نقصان کی تعریف کریں اور بتائیں کہ کون سے وارث حاجب حرمان ہیں اور کونسے حاجب نقصان؟ ۱۵

(ب) عول کی تعریف کریں اور بتائیں کن مخارج میں عول ہوتا ہے۔ ۱۵

سوال نمبر2۔ درج ذیل صورتیں حل کریں۔ اگر تصحیح یا رد کی ضرورت ہو تو وہ بھی کریں۔

(الف) المسئلہ ۱۵

دو زوجہ — تین دادیاں — پانچ اخوات خیفیہ — چھ اخوات عینیہ

(ب) المسئلہ ۱۵

زوجہ — دو بیٹے — بیٹی — ماں

سوال نمبر3۔ من صالح علی شئی من الترکۃ فاطرح سهامه من التصحيح ثم اقسم مابقی من الترکۃ علی سهام الباقین کزوج وام وعم.

عبارت مذکورہ کی تشریح کرتے ہوئے "مصالح" زوج کو بنا کر مثال کی وضاحت کریں۔ ۳۰

سوال نمبر4۔ (الف) خنثیٰ مشکل کی تعریف کریں۔ میراث میں اسکا کتنا حصہ ہے وضاحت کے ساتھ بیان کریں۔ ۱۵

(ب) درج ذیل صورت حل کریں۔ ۱۵

المسئلہ

بیٹا — بیٹی — خنثیٰ

سوال نمبر5 (الف) خالی جگہ پر کریں ۲۵

۱۔ موانع ارث قتل و............. و............. و............. ہیں۔

۲۔ باپ، دادا، بیٹا، بیٹی، پوتا، پوتی (نیچے تک) کے ہوتے ہوئے............. محروم ہوں گے۔

۳۔ مخارج سات ہیں............................................

۴۔ ہر وہ مذکر جس کی میت کی طرف نسبت کرنے میں عورت درمیان میں نہ آئے اسے عصبہ............. کہتے ہیں۔

۵۔ ہر وہ عورت جس کی نسبت میت کی طرف کرنے میں جد فاسد درمیان میں آئے اسے جدہ............. کہتے ہیں۔

(ب) صحیح، غلط کی نشاندہی فرمائیں ۱۵

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔ سوتیلے ماں باپ اور سوتیلی اولاد کا وراثت میں حصہ ہوتا ہے۔ | صحیح | غلط |
| ۲۔ رضاعت موجب میراث رشتہ ہے۔ | صحیح | غلط |
| ۳۔ مال میراث میں وفات کے وقت کا اعتبار ہے نہ کہ تقسیم کے وقت کا۔ | صحیح | غلط |
| ۴۔ بھیڑیا مارا ہوا ناحق وراثت ثابت کرتا ہے۔ | صحیح | غلط |
| ۵۔ فاسق کو میراث سے محروم کر دینے کی اجازت نہیں۔ | صحیح | غلط |






بسم اللہ الرحمن الرحیم

# تنظیم المدارس (اہلسنّت) پاکستان

ضمنی امتحان شہادۃ العالمیۃ (ایم اے سال اول) برائے طلباء سال ۱۴۳۶ھ/2015ء

وقت: تین گھنٹے | تیسرا پرچہ : فقہ و اصول فقہ | کل نمبر:100

نوٹ: ہر حصہ میں سے دو، دو سوال حل کریں

## حصہ اول : فقہ

سوال نمبر1 (الف) واذا اجتمع الشفعاء فالشفعة بينهم على عدد رؤسهم ولا يعتبر اختلاف الاملاك.

درج بالا مسئلہ میں احناف وشوافع کا اختلاف مع الدلائل اور امام شافعی کی دلیل کا جواب تحریر کریں۔ ۱۵

(ب) وان اختلف الشفيع والمشترى في الثمن فالقول قول المشترى.

مشتری کا قول معتبر ہونے کی وجہ ہدایہ کی روشنی میں قلمبند کریں۔ ۱۰

سوال نمبر2 ويقبل في المعاملات قول الفاسق ولا يقبل في الديانات إلا قول العدل.

(الف) معاملات میں فاسق کا قول معتبر ہے لیکن دیانات میں معتبر نہیں۔ وجہ فرق تفصیلاً لکھیں۔

نیز بتائیں کہ معاملات و دیانات میں کافر کا قول معتبر ہے یا نہیں؟ ۱۵

(ب) باپ پر اپنی نابالغ اولاد کی طرف سے قربانی واجب ہے یا نہیں؟ دلیل کیساتھ تحریر کریں۔ ۱۰

سوال نمبر3 (الف) ثلث سے زائد کی وصیت کے عدم جواز کی علت بیان کریں۔ ۱۰

(ب) علم فقہ کی تعریف، موضوع، غرض وغایت اور صاحب ہدایہ کا نام، اور علاقہ تحریر کریں۔ ۱۵

## حصہ دوم : اصول فقہ

سوال نمبر4 إليه يصعد الكلم الطيب افتتح بالضمير قبل الذكر ليدل على حضور في الذهن

(الف) عبارت مذکورہ پر اعراب لگائیں اور کا ترجمہ کریں۔ ۱۰

(ب) عبارت مذکورہ کی توضیح کی روشنی میں اس طرح تشریح کہ اعتراض اور جواب واضح ہو جائے۔ ۱۵

سوال نمبر5 الركن الأول في الكتاب اى القرآن وهو ما نقل إلينا بين دفتى المصاحف تواترا.

(الف) ترجمہ کریں نیز قسم اول کے ارکان اربعہ کے نام تحریر کریں۔ ۱۰

(ج) قرآن نظم اور معنی کا نام ہے یا نہیں؟ وضاحت کریں۔ ۱۵

سوال نمبر6 درج ذیل سوالات میں سے پانچ کے جواب لکھیں۔ ۲۵

۱۔ خاص کی مکمل تعریف اور حکم بیان کریں۔

۲۔ لفظ کی معنی کے اعتبار سے کتنی اور کون کونسی تقسیمات ہیں؟

۳۔ عام کی تعریف اور فوائد قیود لکھیں۔

۴۔ مصنف کے نزدیک فقہ کی تعریف کیا ہے؟ مکمل تحریر کریں۔

۵۔ اصول فقہ کی حد لقبی اور حد اضافی بیان کریں۔

۶۔ ثلاثه قروء کس کی مثال ہے؟ وضاحت کریں۔






بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# تنظیم المدارس (اہلسنّت) پاکستان

ضمنی امتحان شهادة العالمية (ایم اے سال اول) برائے طلباء سال ۱۴۳۶ھ/2015ء

وقت: تین گھنٹے | چوتھا پرچہ : اصول حدیث و اصول تحقیق | کل نمبر:100

نوٹ: دونوں قسموں سے دو، دو سوال حل کریں

## القسم الأول.......... اصول الحديث

السوال الأول: درج ذیل میں سے پانچ کی تعریفات اور حکم لکھیں۔ ۲۵

متواتر . متروک. شاذ . منکر. صحیح لذاته. مرسل . معضل . معلق. مدلس

السوال الثاني: ثم المخالفة إن كانت بسبب تغيير السياق فالواقع فيه مدرج الاسناد . أو بدمج موقوف بمرفوع فهذا هو مدرج المتن . أو بتقديم و تاخير فهذا هو المقلوب

(۱) ترجمہ وتشریح کریں۔ ۱۵

(۲) مدرج مقبول ہے یا مردود؟ نیز ادراج کے اسباب لکھیں اور بتائیں کہ ادراج کی پہچان کس طرح ہو گی۔ ۱۰

السوال الثالث: درج ذیل میں سے پانچ کی تعریف کریں ۲۵

علو مطلق، نزول، المتفق والمفترق ، المناولة ، ابدال، المسلسل، الوجادة

## القسم الثاني .......... أصول التحقيق

السوال الرابع: اچھے موضوع کی شرائط بیان کریں۔ ۲۵

السوال الخامس: نامناسب موضوعات (جن سے محقق کو اجتناب کرنا چاہئے) بیان کریں۔ ۲۵

السوال السادس: عربی و اسلامی تحقیق کے جدید ذرائع پر مفصل نوٹ تحریر کریں۔ ۲۵





بسم اللہ الرحمن الرحیم

# تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان

ضمنی امتحان شہادۃ العالمیۃ (ایم اے سال اول) برائے طلباء سال ۱۴۳۶ھ/2015ء

وقت: تین گھنٹے | پانچواں پرچہ: شرح معانی الآثار | کل نمبر: 100

نوٹ: کوئی سے تین سوال حل کریں۔

سوال نمبر 1 عن عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ أن النبی ﷺ قال : لا یمنعن أحدکم اذان بلال من سحورہ فانہ ینادی او یؤذن لیرجع غائبکم ولینبہ نائمکم وقال : لیس الفجر او الصبح ھکذا و ھکذا وجمع اصبعیہ وفرقھما وفی حدیث زھیر خاصۃ ورفع زھیر یدہ وخفضھا حتی یقول ھکذا ومد زھیر یدیہ عرضا فقد اخبر النبی ﷺ أن ذلک النداء کان من بلال لینبہ النائم ولیرجع الغائب لا للصلوۃ .

(الف) حدیث پاک کا ترجمہ کریں۔ ۱۲

(ب) اذان فجر وقت سے پہلے دینے سے متعلق علماء کے اختلاف کی وضاحت کریں۔ ۲۲

سوال نمبر 2 عن عبد اللہ بن شقیق ، أن ابن عباس (رضی اللہ عنھما) أخر صلاۃ المغرب ذات لیلۃ ، فقال رجل الصلاۃ الصلاۃ فقال: لاام لک! أتعلمنا بالصلاۃ ! وقد کان النبی ﷺ ربما جمع بینھما بالمدینۃ ۔

(الف) حدیث مذکور پر اعراب لگائیں۔ ۱۰

(ب) جمع بین الصلوتین سے کیا مراد ہے؟ اس کے بارے میں ائمہ کے اختلاف کی وضاحت کریں۔ ۲۳

سوال نمبر 3 عن ابی ذر (رضی اللہ تعالی عنہ) قال : کنا مع النبی ﷺ فی منزل ، فاذن بلال ، فقال (رسول اللہ ﷺ) " مہ یا بلال ! " ثم أراد أن یؤذن فقال لہ : " مہ یا بلال ! " ثم أراد أن یؤذن فقال: " مہ یا بلال ! "حتی رأینا فیئ التلول ثم قال رسول اللہ ﷺ ان شدۃ الحر من فیح جھنم، فأبردوا بالصلاۃ اذا اشتد الحر.

(الف) حدیث کا ترجمہ تحریر کریں۔ ۱۰

ظہر کو ٹھنڈا کر کے پڑھنے کا مفہوم واضح کریں نیز اختلاف ائمہ کی وضاحت کے ساتھ مذہب حنفی مدلل ثابت کریں۔ ۲۳

سوال نمبر 4 (الف) امام طحاوی کے مختصر حالات اور کتاب کی خصوصیات قلم بند کریں۔ ۱۹

(ب) ترک رفع یدین، اسفار بالفجر سے متعلق ایک ایک حدیث لکھیں۔ ۱۴





بسم الله الرحمٰن الرحيم

# تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان

ضمنی امتحان شهادة العالمية (ایم اے سال اول) برائے طلباء سال ۱۴۳۶ھ/2015ء

وقت: تین گھنٹے | چھٹا پرچہ: مؤطئین | کل نمبر:100

نوٹ: ہر حصہ سے دو دو سوال حل کریں۔

## حصہ اول: مؤطا امام محمد

سوال نمبر1 عن عائشة رضی الله عنها ان رسول الله ﷺ كان يصلى العصر و الشمس فى حجرتها قبل ان تظهر.

(الف) ترجمہ کریں نیز بتائیں کہ الشمس سے کیا مراد ہے؟ اور "ان تظهر" کا فاعل کیا ہے؟ ۱۵

(ب) مندرجہ بالا حدیث مبارکہ سے کیا استدلال کیا جاتا ہے؟ نیز فریق ثانی کی طرف سے کیا جواب ہے؟ ۱۰

سوال نمبر2 ان اسماء بنت عميس امرأة ابى بكر الصديق رضى الله عنها غسلت ابا بكر حين توفى فخرجت فسألت من حضرها من المهاجرين فقالت انى صائمة وان هذا يوم شديد البرد فهل على من غسل قالوا لا.

(الف) اعراب لگا کر ترجمہ تحریر کریں ۱۵

(ب) حدیث مذکورہ سے کون سے دو مسئلے اخذ کیے گئے ہیں؟ ۱۰

سوال نمبر3 عن ابى هريرة رضى الله عنه قال من كان له مال و لم يؤد زكاته مثل له يوم القيامة شجاعا اقرع له زبيبتان يطلبه حتى يمكنه فيقول انا كنزك.

(الف) مذکورہ بالا حدیث مبارک کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ صیغہ حل کریں۔ ۱۵

(ب) حرمت ربا کے متعلق حدیث مبارک تحریر کرتے ہوئے ربا کا لغوی و شرعی معنی زینت قرطاس کریں۔ ۱۰

## حصہ دوم: مؤطا امام مالک

سوال نمبر4 عن هشام بن عروة ان اباه عروة بن الزبير كان يعق عن بنيه الذكور والاناث بشاة شاة.

(الف) اعراب لگا کر ترجمہ کریں۔ ۱۰

(ب) عقیقہ کا لغوی و شرعی معنی تحریر کرتے ہوئے لڑکے اور لڑکی کیلئے عقیقہ کے جانور کی تعداد کے بارے میں امام مالک اور احناف کا مؤقف بالدلائل سپرد قلم کریں۔ ۱۵

سوال نمبر5 الولاء لمن اعتق.

(الف) ولاء کی شرعی تعریف کرتے ہوئے مسئلہ مذکورہ کی وضاحت کریں ۱۰

(ب) مقدار رضاعت کے مسئلہ میں احناف اور شوافع کا مؤقف بالدلیل تحریر کریں ۱۵

سوال نمبر5 مندرجہ ذیل تین اجزاء میں سے دو اجزاء حل کریں

(الف) عن عبد الله بن عباس قال سمعت عمر بن الخطاب رضى الله عنه يقول الرجم فى كتاب الله حق.

رجم کا ثبوت کتاب اللہ سے کس طرح ہے؟ نیز حد اور تعزیر میں فرق بیان کریں۔ ۱۵

(ب) حضرت ماعز رضی اللہ عنہ کے متعلق حدیث مبارکہ تحریر کرتے ہوئے اقرار کے ذریعے ثبوت زنا کی تفصیل نقل کریں ۱۰